# ابن انشاء

# کے

# مضامین



مرتبہ : حسن علی/آر،این خان
پبلشرز : ادارہ کتاب گھر
کمپوزنگ : MAK کمپوزرز، ٹاؤن شپ، لاہور

*Created by Faraz Akram(farsun@gmail.com)*

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

ادارہ کتاب گھر http://www.kitaabghar.com جنوری ۲۰۰۳ء میں قائم کیا گیا تھا، اور ادارہ کتاب گھر نے نئی نسل کو کتابیں پڑھنے کی طرف راغب کرنے کے لئے مُفت کتابوں (e-books) کی فراہمی کا سلسلہ شروع کیا۔ ابتدا میں وسائل کی کمیابی اور وقت کی کمی کے باعث یہ سلسلہ ذرا سُست رہا، لیکن اب الحمدللہ بے شمار لوگ ہم سے رابطہ کر رہے ہیں اپنی تصانیف کتاب گھر میں بھجوانے کے لئے اور اس کے لئے ہم ان حضرات کے مشکور ہیں کہ وہ اس کارِ خیر میں ہمارے ساتھی بنے۔ کتاب گھر پر موجود کتابوں کی افادیت سے کسی کو بھی انکار نہیں، لیکن ہمارے بہت سے قارئین کا اصرار تھا کہ تنقید نگاری اور تجریدی ادب کے ساتھ ساتھ دلچسپ، عام فہم اور مشہور و معروف ادیبوں، مصنفین اور شعراء کرام کی کتابیں بھی آن لائن کی جائیں۔ اگر چہ کہ ہمیں بہت سے حضرات اپنی کتابوں کی کمپوزنگ بھیج رہے ہیں لیکن ہم نے خود سے کمپوزنگ کروانے کا سلسلہ بھی بند نہیں کیا ہے اور ہماری ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ اُردو ادب کی وہ کلاسک تحریریں جو اسکی شان ہیں آپ کی خدمت میں پیش کرتے رہیں۔

''ابن انشا کے مضامین'' بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ ہم نے کوشش کی ہے کہ اس انتخاب میں ابن انشا کے مضامین، کالم، سفرنامہ اور ترجے جو انھوں نے مختلف رسائل کے لئے کئے سبھی میں سے کچھ نہ کچھ شامل کیا جائے تاکہ پاکستان سے باہر جو لوگ ابن انشا سے واقف نہیں ان کے اندازِ تحریر سے آشنا ہو سکیں۔ یاد رہے کہ ابن انشا نے یہ کتابیں ۶۰ اور ۷۰ کی دہائی میں تحریر کی تھیں اور بعد میں نئی نسل کے بہت سے لوگ ان کی کتابوں سے استفادہ کر کے نام نہاد ادیب بن گئے اسلئے ہو سکتا ہے کہ بہت سے جملے یا واقعات پڑھ کر آپ کو لگے کہ یہ آپ نے پہلے بھی کہیں پڑھا ہے لیکن ان ادیبوں نے صرف ان کی تحریریں ہی نقل کی کاش وہ ابن انشاء کی تھوڑی سی ذہانت، وسیع النظری اور حب الوطنی بھی مستعار لے لیتے تو اردو ادب کا کچھ بھلا ہو جاتا۔

ادارہ کتاب گھر کی کوشش ہوگی کہ ہم ابن انشا کی مزید کتابیں بھی آپ کے لئے پیش کر سکیں اس کے لئے ہمیں آپ کی رائے کا انتظار رہے گا۔ آپ بھی اگر اپنی پسندیدہ کتاب ''کتاب گھر'' پر دیکھنا چاہتے ہیں تو ہمیں ای میل کیجیے یا اسکی کمپوزنگ ہمیں بھجوائیں۔ ہم اسے آپ کے نام کے ساتھ آن لائن کریں گے۔ ہمیں آپ کی آراء، تنقید اور مشوروں کا انتظار رہے گا۔

حسن علی خان (ویب ماسٹر)
**ادارہ کتاب گھر**

*Created by Faraz Akram(farsun@gmail.com)*

# تعارف ابن انشا

(پیدائش ۱۹۲۷، وفات ۱۹۷۸)

شاعر اور مزاح نگار ابن انشاء کا اصل نام شیر محمد قیصر تھا۔ وہ ۱۹۲۷ء کو لدھیانہ (بھارت) میں پیدا ہوئے۔ اسکول کے زمانے سے ہی شاعری کا آغاز ہو چکا تھا۔ ۱۹۴۵ء میں ''انجمن ترقی پسند مصنفین'' کے ممبر بنے۔ قیام پاکستان سے قبل بحیثیت مترجم آل انڈیا ریڈیو سے وابستہ ہو گئے۔ ۱۹۴۷ء میں آزادی ملنے کے بعد انہوں نے بھارت کی بجائے پاکستان کو اپنا مسکن بنایا۔ اس وقت ان کی عمر صرف بیس برس کی تھی۔ پاکستان منتقل ہو کر انہوں نے صحافت کو پیشہ بنایا۔ پنجاب یونیورسٹی لاہور سے بی اے کیا اور کراچی یونیورسٹی سے ایم اے کیا۔ کراچی میں قیام کے دوران ابن انشاء کو مولوی عبدالحق جیسے محقق سے فیض اٹھانے کا موقع ملا۔ ابن انشا نے سرکاری ملازمت کی، کچھ عرصہ نیشنل سنٹر کے ڈائریکٹر رہے اس کے علاوہ روزنامہ ''امروز'' کراچی میں ''خانہ بدوش'' کے قلمی نام سے قلم کاری کی اور ''روزنامہ جنگ'' کے لئے ''حرف و حکایت'' کے عنوان سے کالم بھی لکھے۔ سرطان جیسے موذی مرض کا شکار ہو کر بغرض علاج لندن گئے اور وہیں وفات پائی۔

ابن انشا جتنے اچھے شاعر تھے اُتنے ہی اچھے ادیب اور اس سے زیادہ اچھے اور محبِ وطن انسان تھے۔ ان کی طنزیہ و مزاحیہ تصنیف ''اردو کی آخری کتاب'' اور ''خمار گندم'' کو ظریفانہ ادب میں خصوصی مقام حاصل ہے۔ اس میں آپ نے عوامی اور قومی مسائل کو مزاح کی آڑ میں بہت خوبصورتی سے پیش کیا ہے۔ اگرچہ آپ کا ادبی دور ۶۰ اور ۷۰ کی دہائی کا رہا ہے لیکن پاکستان کی بدقسمتی کے اس دور کے مسائل میں سے بیشتر آج بھی جوں کے توں موجود ہیں اسلئے ابن انشا کے مضامین آج بھی ویسے ہی تازہ محسوس ہوتے ہیں جیسے اس دور میں۔ ابن انشا کا سب سے پہلا سفرنامہ ''چلتے ہو تو چین کو چلئے'' کے نام سے ۱۹۶۶ء میں جنگ اخبار میں قسط وار چھپتا رہا اور اسقدر مقبول ہوا کہ بعد میں قارئین کے اصرار پر ''لاہور اکیڈمی'' نے اسے کتابی شکل میں چھاپا۔ ان کے سفرناموں میں نہ تو محض مصنف کے شناساؤں کے ناموں اور جگہوں کی معلومات کی بھرمار ہے اور نہ ہی وہاں ملنے والی حسیناؤں کے التفات کے قصے، بلکہ ابن انشا نے خود کو کسی بھی عام آدمی کی طرح پیش کیا ہے جو وہاں کی زبان، حالات اور محل وقوع سے ناآشنائی کے باعث اور پیسے بچانے اور سستے ہوٹل ڈھونڈنے کے چکر میں دوران قیام عجیب عجیب صورتحال سے دوچار ہوتا ہے۔ اس لیئے ان کے سفرناموں کو عوامی سطح پر بہت پزیرائی ملی۔

ان کی دیگر تصانیف میں تین عدد شعری مجموعے، ''چاند نگر''، ''اس بستی کے اک کوچے میں''، ''دل وحشی'' اور چار سفرنامے ''آوارہ گردی کی ڈائری'' ''ابنِ بطوطہ کے تعاقب میں''، ''چلتے ہو تو چین کو چلئے'' اور ''نگری نگری پھرا مسافر'' کے علاوہ ان کے خطوط پر مشتمل ایک کتاب ''خط انشاؔ جی کے'' بھی شامل ہے۔ لندن میں انکی وفات کے وقت انکا آخری سفرنامہ ابھی زیرِ طباعت تھا جسکا نام ان کے اپنے ہی ایک شعر ''نگری نگری پھرا مسافر گھر کا رستہ بھول گیا'' پر ''نگری نگری پھرا مسافر'' رکھا گیا۔ ابن انشاء نے بہت سی انگریزی کتب کا اردو میں ترجمہ بھی کیا۔ خاص طور پر امریکن افسانہ نگار ایڈگر ایلن پو کو اردو دنیا سے متعارف کروایا۔

ابن انشاء کی تحریر کی نمایاں خصوصیات میں طنز و مزاح، پیروڈی کا انداز، وسعت معلومات، سیاسی بصیرت، غیر ملکی زبانوں سے استفادہ اور صورت واقعہ سے مزاح کشید کرنا بطور خاص قابل ذکر عناصر ہیں۔ ان کے بارے میں مشتاق احمد یوسفی نے کیا خوب کہا ہے کہ ''بچھو کا کاٹا روتا اور سانپ کا کاٹا سوتا ہے۔ انشا جی کا کاٹا سوتے میں مسکراتا بھی ہے۔'' ابن انشا بہت بہادر انسان تھے، اپنے آخری دنوں میں جب وہ لندن کے ایک ہسپتال میں اپنی بیماری سے لڑ رہے تھے تو انھوں نے ایک کالم ''بیمار کا حال اچھا ہے'' کے عنوان سے لکھا جسے پڑھ کر بالکل بھی اندازہ نہیں ہوتا کہ یہ شخص اپنی زندگی کے آخری سانسیں لے رہا ہے۔ یہ مضمون زیرِ نظر کتاب میں ادارہ نے خاص طور پر آپ کے لئے شامل کیا ہے۔

**ادارہ کتاب گھر**

Created by Faraz Akram(farsun@gmail.com)

# ذرا فون کرلوں؟

جب تک آپ کے گھر میں ٹیلیفون نہ ہو آپ کبھی اندازہ نہیں کر سکتے کہ آپ عوام الناس بالخصوص اپنے محلّے والوں میں کتنے مقبول ہیں۔ ہمیں بھی اسکا پتہ اس وقت چلا جب ہم پچھلے دنوں بیمار ہو کر صاحبِ فراش ہوئے۔

شیخ نبی بخش تاجرِ چرم ہمارے محلّہ دار ہیں۔ ان سے علیک سلیک ہے۔ گاڑھی چھننے والی کوئی بات نہیں۔ ہمیں ان کے حُسن اخلاق کا بھی اندازہ نہ تھا۔ ہمارے بیمار ہونے کے بعد سب سے پہلے وہی تشریف لائے۔ ہمارے پٹی کے ساتھ لگ کر بیٹھ گئے۔ تعزیت کرنے والوں کا منہ بنایا اور پوچھا، کیا شکایت ہے؟

ہم نے کہا، ''آپ سے کوئی شکایت نہیں، واللہ نہیں۔''

فرمانے لگے، ''ارے میاں! ہم بیماری کا پُوچھ رہے ہیں۔''

ہم نے بتایا کہ معمولی کھانسی ہے، بخار ہے۔ بولے، ''اسکو معمولی نہ جانئے گا۔ میری بیوی کے بھانجے کو بھی یہی عارضہ تھا۔ آپ ہی کی عمر کا رہا ہوگا۔ حق مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا۔''

''مر گیا؟'' ہم نے بوکھلا کر پوچھا۔

فرمایا ''ہمارے لئے تو مر ہی گیا، سب کچھ چھوڑ چھاڑ کے کینیڈا چلا گیا۔ وہاں سُنا ہے شادی کر لی۔ ہمیں تو اب خط بھی نہیں لکھتا۔''

ہم نے حیاتِ تازہ پا کر اطمینان کا سانس لیا۔ کچھ رشک انکی بیوی کے بھتیجے کی قسمت پر بھی آیا۔ بہر حال ہم نے ان بزرگ سے کہا ''آپ نے ناحق مزاج پُرسی کے لئے آنے کی زحمت فرمائی۔ بہت بہت شکریہ۔''

اُٹھتے اُٹھتے اتفاق سے اُن کی نظر فون پر پڑ گئی۔ بولے اپنی دُکان پر فون کرلوں؟ جو شخص اتنی محبت سے حال پوچھنے آئے۔ اُس سے کیا دریغ ہو سکتا ہے۔ ہم نے کہا شوق سے کیجئے۔

وہ گئے ہی ہونگے کہ ریٹائرڈ تھانیدار اور حال ٹھیکیدار میر باقر علی سندیلوی لٹھیا ٹیکتے آئے۔ بولے سُنا تھا ''آپ کے دُشمنوں کی طبیعت ناساز ہے۔''

''ہمارے دشمنوں کی تو نہیں۔ ہمیں ضرور کھانسی بُخار ہے۔'' ہم نے وضاحت کی۔

نہایت شفقت سے ہماری نبض ٹٹولتے ہوئے بولے ''کچھ دوا دارو کرو۔ احتیاط رکھو۔ تُم جیسا ادیب اور انشاء پرداز کم از کم ہمارے محلّے میں تو کوئی اور نہ ہوگا۔ اگر خدانخواستہ، قضا و قدر کے کان بہرے، کوئی ہرج مرج ہو گیا تو ادب کو ناقابل تلافی نقصان پہنچ جائے گا۔''

انہوں نے کچھ کہا۔ ہم اپنی وحشت میں کچھ اور سمجھے۔ چنانچہ بہ آوازِ بلند عرض کیا ''قبلہ یہ سُن کر افسوس ہوا کہ آپ کے کان بہرے ہو رہے ہیں۔ ان میں باقاعدہ چنبیلی کا تیل گرم کر کے ڈالا کیجئے۔ اب رہا نقصان، سو ٹھیکیداری میں نفع نقصان تو ہوتا ہی ہے۔''

اس پر ہمارے ایک دوست نے جو ہمارے پاس بیٹھے تھے، ہمیں جھنجوڑا اور میر صاحب سے معذرت کی کہ 'معاف کیجئے۔ یہ شخص یونہی بہکی بہکی باتیں کیا کرتا ہے۔ آپ کی مزاج پرسی کا شکریہ۔''

اسپر انہوں نے فرمایا کہ مزاج پرسی تو میرا بحیثیت مسلمان اور ہم محلّہ ہونے کے عین فرض تھا۔اسمیں زحمت کی کوئی بات نہیں۔پھر اُٹھتے اُٹھتے بولے،"میرا لڑکا نالائق صبح سے بھٹے پر گیا ہوا ہے۔میں یہاں اینٹوں کے ٹرک کا انتظار کر رہا ہوں۔اجازت ہو تو اُسے فون کرلوں۔"

شوق سے کیجئے۔ہم نے کہا آپ ہی کا فون ہے۔

اسکے بعد پروفیسر کے۔بخش کے آنے کی اطلاع ہوئی۔انکے نام نامی سے کون واقف نہیں۔سعید منزل کے سامنے بیٹھتے ہیں اور قسمت کا حال بتاتے ہیں۔مقدمہ، بیماری، روزگار ہر مسئلے پر اُن کا مشورہ مفید رہتا ہے۔لاعلاج بیماریوں کے مایوس مریضوں کا علاج بھی کرتے ہیں۔نام کریم بخش اور پروفیسر بننے سے پہلے ہمارے ایک عزیز کے ہاں خانساماں تھے۔ان کی راہ و رسم ہم سے اُنہی دنوں سے ہے۔آیئے، بیٹھیے، ہمارا حال پوچھا۔پھر ہمارے ڈاکٹر کا نام و پتہ دریافت کیا۔پھر ڈاکٹروں اور ڈاکٹری طریقہ علاج کے متعلق کچھ چار حرفی ناقابل طباعت کلمات ارشاد فرمائے۔اسکے بعد تشخیص کی اور کہا کہ تمہارے جسم میں شکر کی کمی ہے اور گلا خراب ہے۔اپنے مجربات میں سے بھی ایک چیز بھیجنے کا وعدہ کیا جو مینڈک کی چربی، گندھک اور لال ٹڈے کے انڈوں سے بنتی ہے اور اُلو کے مغز کے ساتھ نہار مُنہ کھانی پڑتی ہے۔یہ بھی اُٹھتے ہوئے ٹیلی فون پر ایک جگہ آرڈر دے گئے کہ آدھا سیر گھیکوار اور دو نیولے مجھے کل میرے فٹ پاتھ پر بھجوا دیئے جائیں۔

ہم تو لوگوں کے اخلاق کریمانہ کے ممنون ہوتے رہ گئے۔ہمارے بھائی نے ہمارے نہ نہ کرتے ہوئے بھی کمرے میں نوٹس لگا دیا کہ جو صاحبان مزاج پُرسی کو آئیں وہ فون کو ہاتھ نہ لگائیں اور جو فون کرنے آئیں وہ مزاج نہ دریافت کریں۔

ہم ملازمت پیشہ آدمی ہیں۔رات کے وقت گھر پر ہوتے ہیں، خدا جانے لوگوں کو کیسے گمان ہو گیا کہ ہم نے میٹرنٹی ہوم کھول رکھا ہے۔حالانکہ ہمیں پچھلے دنوں محکمہ فیملی پلاننگ نے سندِ خوشنودی عطا کی ہے کہ لوگ تو بچوں کے معاملے میں احتیاط برتتے ہیں۔آپ ان سے بھی زیادہ دُور اندیش ہیں۔بہر حال دن میں چار چھ فون ضرور اس قسم کے آتے ہیں۔

"ذرا میری بیگم کو بلا دیجئے۔"

"میرے ہاں لڑکا ہوا یا لڑکی، اتنی دیر کیوں ہو رہی ہے؟"

"ذرا ایمبولینس بھیج دیجئے۔جلدی کیجئے۔میں سیٹھ بھولو بھائی مٹی کے تیل والا کھارادر سے بول رہا ہوں"

اگر کہیں کہ ایمبولینس ہمارے پاس نہیں اور نہ ہمیں آپ کی بیگم صاحبہ سے تعارف ہے نہ ہم آپ کی اولادِ نرینہ و مادینہ میں اضافے کا مشتاق ہیں تو جواب ملتا ہے۔"یہ کیسا میٹرنٹی ہوم کھول رکھا ہے آپ نے، میٹرنٹی ہوم ہے یا یتیم خانہ؟"

کئی بار جی چاہا ان سے کہیں کہ آپ کے بچوں کی رعایت سے اسکے یتیم خانہ ہونے میں آپ ہی کا نقصان ہے، لیکن پھر مختصر اُعرض کرتے ہیں کہ جی میٹرنٹی ہوم نہیں، ایک یکہ و تنہا آدمی کا گھر ہے۔اگرچہ کراچی کی شرح پیدائش دیکھنے کے بعد جی ہمارا یہی چاہتا ہے کہ کاش یہ ہمارا گھر نہ ہوتا، میٹرنٹی ہوم ہوتا۔جس جگہ کے لئے یہ فون کئے جاتے ہیں۔اسکے اور ہمارے فون نمبر میں فقط ایک عدد کا فرق ہے۔

یہی نہیں، ایک حلوہ مرچنٹ کا نمبر بھی کچھ ایسا ہی ہے۔ہمیں اکثر فرمائشیں اس قسم کی آتی ہیں کہ پندرہ سیر لڈو بھیج دیجئے اور ایک ٹوکرا بالوشاہیوں کا بھی۔اصلی گھی کا۔پہلے کی طرح چربی میں تل کے نہ بھیج دیجئے گا۔ایک بار ان حلوہ مرچنٹ صاحب سے ہماری ملاقات بھی ہوئی۔انہوں نے بتایا کہ اکثر مشاعروں کے لئے غزلوں کی فرمائش ان سے کی جاتی ہے اور رسالے والے تو ہمیشہ سر رہتے ہیں کہ آپ کی نگارشات کا انتظار ہے۔سالنامہ نکل رہا ہے، جلدی کیجئے۔

بعض لوگ صبر والے ہوتے ہیں، ہمیں "سوری، رانگ نمبر" کہنے کی مہلت مل جاتی ہے۔لیکن بعضوں کو جلدی ہوتی ہے۔ایسے ہی ایک صاحب کا کل فون آیا۔

''لکھیے، چار چھولداریاں۔''

ہم نے عرض کیا، ''معاف فرمایئے۔۔۔۔۔۔''

بات کاٹ کر بولے، ''باتوں کا وقت نہیں، لکھتے جایئے، بارہ ڈنر سیٹ اچھے ہوں، پہلے جیسے پھٹیچر نہ ہوں۔''

ہم نے پھر کھنکار کر کہا، ''اجی! سنئے تو۔۔۔۔''

دُرشتی سے بولے، ''چار چاندنیاں بھی ڈال دیجئے۔ صاف ہوں، سالن گری نہیں چاہئے، ہمارا پیسہ حلال کا پیسہ ہے۔۔۔''

ہم نے پھر کچھ کہنا چاہا، لیکن۔۔۔۔ لیکن اُدھر سے حُکم ہوا کہ پہلے انکی فرمائش نوٹ کی جائے، پھر بات کی جائے۔

''اٹھارہ ڈونگے، بہتر پلیٹیں، پانچ لالٹینیں، ڈیڑھ سو چمچے، دس جگ۔۔۔''

ہم سب لکھتے گئے، جب وہ ذرا دم لینے کو رُکے تو ہم نے عرض کی، ''قبلہ۔ ہم فقیر آدمی ہیں، ہم اتنی ساری چیزیں، یہ خس خانہ برفاب کہاں سے لائیں گے؟''

اُدھر سے سوال ہوا۔ ''آپ حاجی چراغ دین اینڈ سنز نہیں کیا؟''

ہم نے کہا۔ ''جی نہیں۔ کاش ہوتے۔''

بھڑک کر بولے ''آپ نے پہلے کیوں نہ کہا۔ اچھے آدمی ہیں آپ۔''

(ابن انشاء کی تصنیف ''خمار گندم'' سے لیا گیا ایک مضمون)

☆☆☆☆☆

# جنتری نئے سال کی

؎ آمد بہار کی ہے جو بلبل ہے نغمہ سنج

یعنی بلبل بولتا تھا یا بولتی تھی تو لوگ جان لیتے تھے کہ بہار آئی ہے۔ ہم نئے سال کی آمد کی فال جنتریوں سے لیتے ہیں۔ ابھی سال کا آغاز دور ہوتا ہے کہ بڑی بڑی مشہورِ عالم، مُفید عالم جنتریاں دوکانوں پر آن موجود ہوتی ہیں۔ بعض لوگ جنتری نہیں خریدتے۔ خدا جانے سال کیسے گزارتے ہیں۔ اپنی قسمت کا حال، اپنے خوابوں کی تعبیر، اپنا ستارہ (چاند سورج وغیرہ بھی) کیسے معلوم کرتے ہیں۔ سچ یہ ہے کہ جنتری اپنی ذات سے ایک قاموس ہوتی ہے۔ ایک جنتری خرید لو اور دُنیا بھر کی کتابوں سے بے نیاز ہو جاؤ۔ فہرست تعطیلات اسمیں، نمازِ عید اور نمازِ جنازہ پڑھنے کی تراکیب، جانوروں کی بولیاں، دائمی کیلنڈر، محبت کے تعویذ، انبیائے کرام کی عمریں، اولیائے کرام کی کراماتیں، لکڑی کی پیائش کے طریقے، کون سا دن کس کام کے لیے موزوں ہے، فہرست عرس ہائے بزرگان دین، صابن سازی کے گر، شیخ سعدی کے اقوال، چینی کے برتن توڑنے اور شیشے کے برتن جوڑنے کے نسخے، اعضاء پھڑکنے کے نتائج، کرہ ارض کی آبادی، تاریخ وفات نکالنے کے طریقے۔ یہ محض چند مضامین کا حال ہے۔ کوزے میں دریا بند ہوتا ہے اور دریا میں کوزہ۔ یوں تو سبھی جنتریاں مفید مضامین کی پوٹ ہوتی ہیں۔ جو ذرہ جس جگہ ہے وہیں آفتاب ہے۔ لیکن روشن ضمیر جنتری (جیبی) کو خاص شہرت حاصل ہے۔ اسوقت ہمارے سامنے اسی کا تازہ ترین ایڈیشن ہے۔



ایک باب اس میں ہے "کون سا دن کون سے کام کے لیے موزوں ہے"

| | |
|---|---|
| ہفتہ:۔ | سفر کرنے، بچوں کو اسکول میں داخل کرانے کے لیے |
| اتوار:۔ | شادی کرنے، افسروں سے ملاقات کرنے کے لیے |
| بدھ:۔ | نیا لباس پہننے، غسلِ صحت کے لیے |
| جمعرات:۔ | حجامت بنانے، دعوتِ احباب کے لیے |
| جمعہ:۔ | غسل اور شادی وغیرہ کرنے کے لیے |

ہم نے دیکھا ہے کہ لوگ اندھا دھند جس دن جو کام چاہیں شروع کر دیتے ہیں۔ یہ جنتری سب کے پاس ہو تو زندگی میں انضباط آ جائے۔ ہفتے کا دن آیا اور سبھی لوگ سوٹ کیس اُٹھا کر سفر پر نکل گئے۔ جو نہ جا سکے وہ بچوں کو اسکول میں داخل کرانے پہنچ گئے۔ اس سے غرض نہیں کہ اسکول کھلے ہیں یا نہیں، یا کسی کے بچے ہیں بھی کہ نہیں۔ جدھر دیکھو، بھیڑ لگی ہے۔ اتوار کو ہر گھر کے سامنے چھولداریاں تنی ہیں اور ڈھولک بج رہی ہے۔ لوگ سہرے باندھنے کے بعد جنتری ہاتھ میں لیے افسروں سے ملاقات کرنے چلے جا رہے ہیں۔ بدھ کو سبھی حماموں میں پہنچ گئے اور جمعرات کو لوگوں نے حجامت بنوائی، اور دوستوں کے پیچھے پیچھے پھر رہے ہیں کہ ہمارے ہاں آ کر دعوت کھا جائیو۔ جمعہ کو نکاح ثانی کا نمبر ہے۔ جو لوگ اس منزل سے گزر چکے ہیں، وہ دن بھر نل کے نیچے بیٹھ کر نہائیں کہ ستاروں کا حکم یہی ہے۔

ہم جوخواب دیکھتے ہیں وہ بالعموم عام قسم کے ہوتے ہیں اور صبح تک یاد بھی نہیں رہتے۔ جنتری سے معلوم ہوا کہ خوابوں میں بھی بڑے تنوع کی گنجائش ہے۔ خواب میں پھانسی پانے کا مطلب ہے بلند رتبہ حاصل ہونا۔ افسوس کہ ہم نے خواب تو کیا اصل زندگی میں بھی کبھی پھانسی نہ پائی۔ بلند مرتبہ نہ مل سکنے کی اصل وجہ اب معلوم ہوئی۔ من نہ کردم شما حذر بکنید۔ اسی طرح گھوڑا دیکھنے کا مطلب ہے، دولت حاصل کرنا۔ قیاس کہتا ہے کہ مطلب وکٹوریہ کے گھوڑے سے نہیں، ریس کے گھوڑے سے ہے۔ خچر دیکھنے سے مُراد سفر پیش آنا ہے۔ جو لوگ ہوائی جہاز سے سفر کرتے ہیں، ان کو ہوائی جہاز دیکھنا چاہیے۔ بلی کا پنجہ مارنا، بیماری کے آنے کی علامت ہے۔ سانپ کا گوشت کھانا، دُشمن کا مال حاصل ہونے کی۔ خواب میں کان میں چیونٹی گھس آئے تو سمجھئے موت قریب ہے۔ (خواب کے علاوہ گھس آئے تو چنداں حرج نہیں، سرسوں کا تیل ڈالیے، نکل آئے گی)۔ اپنے سر کو گدھے کا سر دیکھنے کا مطلب ہے، عقل کا جاتے رہنا۔ یہ تعبیر ہم خود بھی سوچ سکتے تھے۔ کوئی آدمی اپنے سر کو گدھے کا سر (خواب میں بھی) دیکھے گا، اسکے متعلق اور کیا کہا جاسکتا ہے؟ خواب میں مردے سے مصافحہ کرنے کی تعبیر ہے، درازی عمر۔ خدا جانے یہاں عمرِ فانی سے مراد ہے یا عمرِ جاودانی سے۔

ایک باب اس میں جسم کے اعضاء کے پھڑکنے اور انکے عواقب کے بارے میں بھی ہے۔ آنکھ پھڑکنا تو ایک عام بات ہے۔ رخسار، شانہ راست، گوشِ چپ، انگشت چہارم، زبان، گلا، گردن بجانب چپ، تھوڑی، بغلِ راست وغیرہ، ان پچاسی اعضاء میں سے ہیں جن کے پھڑکنے پر نظر رکھنی چاہیے۔ ان میں سے بعض کے نتائج ایسے ہیں کہ ہم نقل کردیں تو فحاشی کی زد میں آجائیں۔ ایک دو امور البتہ فاضل مرتبین نظر انداز کرگئے۔ تنگہ انتخاب کی پسلی پھڑک اُٹھنا استادوں کے کلام میں آیا ہے۔ اسکا نتیجہ نہیں دیا گیا۔ ہماری رگِ حمیت بھی کبھی کبھی پھڑک اُٹھتی ہے۔ اس کے عواقب کی طرف بھی یہ جنتری رہنمائی نہیں کرتی۔ یہ نقائص رفع ہونے چاہئیں۔

یہ معلومات تو شاید کہیں اور بھی مل جائیں لیکن اس جنتری کا مغز محبت کے عملیات اور تعویذات ہیں جو حکمی تاثیر رکھتے ہیں۔ قیس میاں کی نظر سے ایسی کوئی جنتری گزری ہوتی تو جنگلوں میں مارے مارے نہ پھرتے۔ ایک نسخہ حاضر ہے۔

"محبت کے مارے کو چاہیے کہ ۱۲ مارچ کو بوقت ایک گھڑی بعد طلوع آفتاب، مشرق کی طرف منہ کر کے نقش ذیل کو نام مطلوب بمع نام والدۂ مطلوب، اُلو کے خون سے لکھ کر اپنے دہنے بازو پر باندھے اور مطلوب کو ۲۰ مارچ بوقت صبح ایک گھڑی ۴۵ پل پر بعد طلوع آفتاب اپنا سایہ دے۔ مطلوب فوراً مشتاق ہوجائے گا"

۹۱، ۱۱م و م ۱۰ ع ۱۱ ع ۱۱

نام مطلوب مع والدۂ مطلوب، اپنا نام مع نام والدۂ

یہاں بعض باتیں جی میں آتی ہیں۔ اگر مطلوب یا محبوب بات نہیں کرتا تو اسکی والدہ اور دیگر رشتہ داروں کے نام کیسے معلوم کیے جائیں؟ پھر اُلو کو کیسے پکڑا جائے اور ۲۰ مارچ کو بوقت صبح عین ایک گھڑی ۴۵ پل بعد طلوعِ آفتاب مطلوب کو کیسے مجبور کیا جائے کہ طالب کے سائے میں آئے؟ ان باتوں کا اس جنتری میں کوئی ذکر نہیں۔ ہاں جنتری کے پبلشر نے 'جنتر منتر مکمل' نامی جو کتاب بقیمت چھ روپے شائع کی ہے، اس میں ان کی تفصیل مل جائیگی۔

جو لوگ ہماری طرح تن آسان ہیں، محبت میں اتنا کشٹ نہیں اُٹھا سکتے ان کے لیے مرتب جنتری نے کچھ آسان تر عمل بھی دیے ہیں۔ جن کی بدولت محبوب قدموں پر تو خیر آکر نہیں گرتا، لیکن مائل ضرور ہوجاتا ہے۔ ان میں سے ایک تعویذ ہے جسے ہر روز کاغذ کے چالیس ٹکڑوں پر لکھ کر اور نیچے طالب و مطلوب کے نام درج کر کے آٹے کی گولیوں میں لپیٹ کر دریا میں ڈالنا چاہیے، اور چالیس دن تک یہی کرنا چاہیے۔ ہم نے حساب لگایا ہے۔ ازراہِ کفایت آدھے تولے کی گولی بھی بنائی جائے تو ایک من آٹے میں محبوب کو راضی کیا جاسکتا ہے۔ جو حضرت اس میں بھی

خست کریں اور اپنی محبت کو بالکل پاک رکھنا چاہیں وہ ایک اور عمل کی طرف رجوع کر سکتے ہیں۔ وہ یہ کہ جب بھی محبوب سامنے آئے، آہستہ سے دل میں بسم اللہ الصمد، دس بار پڑھیں اور آخر میں محبوب کی طرف مُنہ کر کے پھونکیں۔ اس طرح کہ مُنہ کی ہوا اس کے کپڑوں کو چھو سکے۔ پندرہ بیس مرتبہ ایسا کرنے سے اس کے دل میں قرار واقعی محبت پیدا ہو جائے گی۔

یہ عمل بظاہر تو آسان معلوم ہوتا ہے لیکن عملاً ایسا آسان بھی نہیں۔ اوّل تو محبوب کو اتنی دیر سامنے کھڑا رہنے پر مجبور کرنا کہ آپ دس بار عمل پڑھ کر پھونکیں مار سکیں اور وہ بھاگے نہیں، اپنی جگہ ایک مسئلہ ہے۔ پھر آپ جو پھونکیں ماریں گے اسکی بناء پر محبوب کیا رائے قائم کرے گا۔ اسکے متعلق ہم کچھ کہہ نہیں سکتے۔ زیادہ شوقین مزاج ان دونوں سے قطع نظر کر کے 'محبت کا سرمہ' استعمال کر سکتے ہیں۔ جس کا بنانا تھوڑی محنت ضرور لے گا لیکن اس کا جادو بھی عالمگیر ہے۔ یعنی صرف محبوب ہی پر کاری اثر نہیں کرتا بلکہ لکھنے والے نے لکھا ہے کہ یہ سرمہ ڈال کر "جس کی طرف بھی صبح سویرے دیکھے، وہی محبت میں مبتلا ہو جائے گا۔"

یہ سرمہ بنانے کے لیے حاجتمند کو ۱۹ فروری کا انتظار کرنا پڑے گا۔ اس روز وہ بوقتِ طلوعِ آفتاب پرانی داتن کو جلا کر اسکی راکھ میں چمگادڑ کا خون ملائے اور اس سے یہ نقش بوقتِ صبح ایک گھڑی ۱۵ پل بعد طلوعِ آفتاب لکھے اور اس پر سورۂ فلق گیارہ سو بار پڑھے پھر نئے چراغ میں روغن کنجد (تل کا تیل) ڈال کر جلائے اور اسکی سیاہی آنکھوں میں ڈالے۔ حسبِ ہدایت ایک صاحب نے یہ سرمہ دنبالہ دار لگایا تھا۔ اتنا ہم نے بھی دیکھا کہ محبوب انہیں دیکھتے ہی ہنس دیا۔ آگے کا حال ہمیں نہیں معلوم۔

یہی نہیں، صابن اور تیل تیار کرنے، بوٹ پالش بنانے، کھٹمل اور مچھر مارنے اور مشہورِ عام ادویہ کی نقلیں تیار کرنے کی ترکیبیں بھی اس میں درج ہیں۔ لوگ اکثر شکایت کرتے ہیں کہ اُردو میں کوئی انسائیکلو پیڈیا نہیں، معلومات کی کتاب نہیں۔ انسائیکلو پیڈیا کیا ہوتی ہے۔ بے ادب شرط، منہ نہ کھلوائیں۔ ہم نے انسائیکلو پیڈیا برٹینکا وغیرہ دیکھی ہے۔ الم غلم مضامین کا طومار ہے۔ اہل دل کے مطلب کی ایک بات بھی نہیں۔ نہ نسخے نہ تعویذ، نہ عرسوں کی تاریخیں، نہ محبت کے عملیات، نہ خوابوں کی تعبیریں۔ ہمارا یہ دستور ہو گیا ہے کہ باہر کی چیز کو ہمیشہ اچھا جانیں گے۔ اپنے ہاں کے سونے کو بھی مٹی گردانیں گے۔

(ابن انشاء کی تصنیف 'خمارِ گندم' سے لیا گیا ایک مضمون)

☆☆☆☆☆

# آؤ حسن یار کی باتیں کریں

آؤ حسن یار کی باتیں کریں لیکن سیاست کی طرح حسن یار بھی قباحت سے خالی نہیں۔ آج کل حسن میں بھی دایاں بازو اور بایاں بازو دیکھا جاتا ہے۔

کاکل ورخسار کی باتیں کریں۔

لیکن کاکل کی سیاہی اور رخسار کی سرخی کے بھی سیاسی معنے لیے جاتے ہیں۔ لکھنے والا نہ بھی لے پڑھنے والا لے گا اور یہ کاکل وغیرہ تو پرانے زمانے میں بھی اپنا مذہب دین ہم اہل اسلام سے الگ رکھا کرتے تھے اور حسن چونکہ اس زمانے میں صرف انگریزوں بلکہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے صاحبوں کے پاس ہوتا تھا۔ اس لیے ہمیں کہنی مار کر گھس بیٹھ کر آگے نکل جاتے تھے۔ استاد ذوق نے کہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی سے پہلے ہی اپنی عزت اپنے ساتھ لے کر اور مسودات محمد حسین آزاد کے لیے چھوڑ کر انتقال کر گئے تھے اور جن کے سیاسی شعور پر ان کے شاگرد بھی اصرار نہیں کرتے جو اپنی بات ہے اور غالب کے نام لیواؤں کے لیے قابل تقلید ہے، ایک جگہ لکھا ہے

خط بڑھا، زلفیں بڑھیں، کاکل بڑھے، گیسو بڑھے
حسن کی سرکار میں جتنے بڑھے، ہندو بڑھے

پس حسن موضوع سے خارج اور کاکل بھی اور اس کے دوسرے غیر مسلم بھائی بند بھی تو بات کیا کی جائے۔ ولایت میں ایسے موقع پر صرف موسم کی بات کی جاتی ہے لیکن یہی موسم ہمارے شاعر کے ہاتھ آتا ہے تو اتنا معصوم نہیں رہتا

فروغ لالہ وصوت ہزار کا موسم

یہ سچ ہے ہمارے فیض صاحب ہر شعر دونالی قلم سے لکھتے ہیں۔ ایک نال کوئے یار کی طرف، دوسری سوئے دار نشانہ لیے رہتی ہے۔ تاہم سیاست کا شائبہ رہتا ہے اور ادھر کو مضمون زیادہ جھک جائے تو سیاست دربان کا کھٹکا۔ یہاں ولایت میں ایسا نہیں ہے۔ موسم بات کرنے کا بہانہ ہے۔ جھڑی لگی ہے، جان ضیق میں ہے اور زبان پر گڈ مارننگ، جون گیا، جولائی کی تشریف آوری ہوگئی۔ اپنے ہاں کا موسم قارئین کرام جانیں یہاں پچھلی اتوار ہم گھر میں بولائے ہوئے ہائیڈ پارک طرف نکل گئے۔ دھوپ بھی کھلی تھی لیکن ہوا کا زور ایسا تھا کہ معلوم ہوتا تھا سیدھی برزنیف صاحب نے نشانہ باندھ کے سائبیریا یا ٹنڈرا کے میدانوں سے ادھر بھیجی تھی۔ ہمارے دانت بجنے لگے جو کڑاکے کی سردیوں میں بھی کبھی نہ بجتے تھے۔ جب تک گھر واپس آ کر ڈیڑھ رضائی کی بکل میں نہ بیٹھے سکون نہ ہوا۔ اب بتائیے موسم کے اتنے فرق کے ساتھ ہماری اور ہمارے قارئین کی سوچ کس طرح ایک سی ہو سکتی ہے۔ خیر اس برس سردی کا اب تک چلنا غیر معمولی ہوگا۔

پچھلے سال ہم نہ تھے، سنا ہے، یہاں غیر معمولی گرمی تھی لیکن دیس دیس میں رت رت کی بات الگ ہوتی ہے۔ ہمارے ہاں برکھا کے خیال سے ملہار گاتے ہیں، یہاں رینی سیزن یعنی برسات کا برا مناتے ہیں۔ سچ یہ ہے کہ ہمیں تو یہاں بھی رم جھم اچھی اچھی لگتی ہے، اس کے لیے جاڑا تک گوارا ہے موسموں کے بارے میں ہمارا ایک شعر ہے

؎ شام سے لے کر پو پھٹنے تک کتنی رتیں گزرتی ہیں

آس کی آندھی یاس کی پت جھڑ، صبح کے اشکوں کی برسات

لیکن ہندی کا جو شعر یا کلام موسموں کے حوالے سے ہمیں پچھلے دنوں بہت یاد آتا رہا۔ جانے کس کا ہے۔ ہم نے سکول کے زمانے میں پڑھا تھا۔

؎ برس رہی ہیں لہو کی بوندیں

رنگی ہوئی ہے لہو میں چولی

بتاؤ ساون کہ ماس پھاگن۔

ملہار گاؤں کہ گاؤں ہولی۔

اخبار اٹھا کے دیکھتے ہیں تو ایک طرفہ خبر نظر آتی ہے جو شیخ و برہمن کی آویزش کی یاد دلاتی ہے۔ صاحبان خیر میں سے ایک تو خیر سچ مچ کے شیخ ہیں اور کسی معنوں میں بھی لیجئے بہت ہی شیخ ہیں، دوسروں کو اس لحاظ سے برہمن کہہ لیجئے کہ جمال ہمنشیں ان میں کوئی بیس بائیس برس اثر کرتا رہا جس کے باعث پہلے بھی حکومت میں تھے، اب کے بھی حکومت میں ہیں۔ آپ نے پڑھ لیا ہوگا کہ بھارتی وزیر دفاع جگ جیون رام نے شیخ عبداللہ کو مشورہ دیا تھا کہ وہ اپنی خرابی صحت کے باعث سیاسی زندگی سے ریٹائر ہو جائیں۔ شیخ عبداللہ نے بجائے اس کے کہ اس مشورے کا شکریہ ادا کرتے جس کی فیس بھی جگ جیون جی نے نہیں مانگی۔ کیونکہ وزارت دفاع کی دی ہوئی تنخواہ اور اندرا گاندھی کے زمانے کا پراویڈنٹ فنڈ ان کے لیے کافی ہے۔ بڑی دیدہ دلیری سے یہ مشورہ لوٹا ہی نہیں دیا۔ جگ جیون رام صاحب کو یاد دلایا کہ ان کی عمر کتنی ہے اور صحت کا حال کیا ہے اور کیسے انہیں تھوڑے دنوں پہلے دل کا دورہ پڑا تھا۔ مستعفی ہونا چاہیے تو ان کو ہونا چاہیے۔

ہم بڑے آدمیوں کے بیچ میں نہیں پڑتے۔ ہمارے دونوں محترم۔ ہمارے نزدیک دونوں ٹھیک کہتے ہوں گے اور ہماری ناقص رائے میں دونوں ایک دوسرے کے مشورے کو مان لیں تو ہماری مرنجان مرنج اور صلح کل طبیعت کو خوشی ہو۔ لیکن جگ جیون رام جی کا بیان سیاست میں ایک طرح کی بدعت ضرور ہے۔ لوگ عام طور پر اپنے بارے میں کہا کرتے ہیں کہ میں خرابی صحت کی بنا پر مستعفی ہو رہا ہوں اگرچہ بیان دینے کے بعد اکھاڑے میں ڈنڈ پیلتے بھی پہنچ جاتے ہیں، کسی دوسرے کے باب میں ایسا کہنے کا دستور نہیں حالانکہ خدا لگتی پوچھیے تو یہ بات جس کا دستور نہیں، عقل کے زیادہ قریب ہے۔ ہاں اتنا مشورہ ہم دیں گے کہ مشورہ دیتے ہوئے بیان دینے والے کو اپنے مخالف کی ولادت کا سرٹیفکیٹ تصدیق شدہ میونسپلٹی اور صحت کا ڈاکٹری سرٹیفکیٹ مع خون پیشاب کے ٹیسٹ بھیجنا چاہیے تاکہ مخاطب انکار نہ کر سکے۔ عمر ہمیں بھی ان صاحبوں کی معلوم نہیں صرف قرائن سے ستر سے بہتر لگتے ہیں ممکن ہے اس سے بھی آگے کو پہنچے ہوئے ہوں۔ صحت کا یہ ہے کہ یہ تو معلوم ہوتا ہے کہ صبح گئے یا شام گئے ڈاکٹر گھنٹوں دل پر ٹوٹی لگائے بیٹھا رہتا ہے یا یکا یک ہوشیار ہو کر بیٹھ جاتے ہیں بلکہ خم ٹھونک کر پکار اٹھتے ہیں۔ نکالو تو کدھر ہے بلی۔

پہلے آپ بھی ہمارے آداب اور تہذیب کا ایک لازمہ ہے جانے کتنے لوگوں کی گاڑیاں اس میں نکل گئیں۔ دوسرے کو بٹھا کر خود کھڑے رہنا بھی سعادت مندی اور شرافت کی دلیل ہے لیکن لوگ ان آداب کو بھولتے جا رہے ہیں۔ انگریزوں کے ہاں سے خواتین کو اپنی نشست پیش کرنے کی رسم اٹھتی جا رہی ہے۔ ہٹے کٹے لوگ بھد سے بیٹھ جاتے ہیں۔ ہمارے ہاں پھر غنیمت ہے کہ کوئی خوب صورت لڑکی ہو نہ صرف اس کے لیے جگہ خالی کرتے ہیں، بس میں بھی اور جگہ بھی بلکہ کاندھوں سے پکڑ کر بٹھاتے بھی ہیں۔

زمانہ شجاعت کی اکثر کہانیاں اور روایتیں جھوٹ سہی، لیکن ہائے کتنی اچھی تھیں۔ جنگجو لوگ پہلے مخالف کو وار کرنے کی دعوت دیتے تھے کہ پہلے آپ وہ بھی نسب کا اصیل ہوتا تھا۔ پہلے آپ ... اس میں شام ہو جاتی تھی اور آگے کی تاریخ پڑ جاتی

تھی۔ یا یہ ہوتا تھا کہ جوان میں سے زیادہ سمجھدار ہوتا تھا۔ دوسرے کو غافل دیکھ کر اس کی بات پر سر تسلیم خم کر کے اس کی بغل میں تلوار گھونپ دیتا تھا اور دوسرا تڑپتا، پچھتاتا، شجاعت کے اصولوں پر نفریں بھیجتا اپنی بیوی کو بیوہ کرتا اور بچوں کے سر سے اپنا سایہ اٹھتا۔ خدا کی رحمت کے سائے میں پہنچ جاتا تھا۔ انہی لوگوں سے وضعداری کی ذرین روایتیں قائم تھیں۔ آج کے لوگوں سے آپ یہ توقع کر سکتے ہیں کہ طبل جنگ بج رہا ہے۔ اقوام متحدہ کے سبھی ممبر چھتریاں لگائے کالے چشمے پہنے تھرماس کندھے سے لٹکائے ہمہ تن اشتیاق کھڑے ہیں اور امریکہ اور روس اپنے ہاتھ میں ہائیڈروجن بم لیے آمنے سامنے کھڑے تکلف کر رہے ہیں

''اجی پہلے آپ''۔''اجی پہلے آپ''

پیارے یہ ہمیں سے ہوا ہر کارے و ہر مردے

☆☆☆☆☆

# سوامی جی لندن میں

یوں تو لندن میں ایک سے ایک یوگی ، ایک سے ایک سوامی ایک سے ایک ہرڈ یو یو بھرا پڑا ہے مثلاً آج ہی ماربل آرچ سے ہرے کرشنا والوں کا جلوس ڈھول ڈھمکے سے نکلے گا جو ناچتا گاتا اشلوک اور منتر پڑھتا ٹریفالگر اسکوائر تک جائے گا۔ لیکن ایک تازہ وارد سوامی ان سب سے بازی لے گئے ہیں۔ انہوں نے ابھی پچھلے دنوں قدم رنجہ فرمایا ہے اور ایسے پکے برہمچاری ہیں کہ عورت کو بری کیا اچھی نظر سے دیکھنے کے بھی روادار نہیں۔ چنانچہ بمبئی سے ہوائی جہاز میں آئے مع اپنے نوحواریوں کے، تو حکم تھا کہ کوئی ایرہوسٹس ادھر تشریف نہ لائے۔ فسٹ کلاس میں ایک طرف کو پردہ کیئے بیٹھے رہے۔ لندن میں بھی یہی حکم تھا کہ کسی عورت سے آمنا سامنا نہ ہو۔ ہوائی اڈے والوں کو خاص انتظام کرنا پڑا ہوائی اڈے کیا شہر بھی آئے تو آنکھیں موٹر کے فرش پر گاڑے رہے۔ کھڑکی سے باہر نہ جھانکا۔ اب بھی شہر سے باہر ایک سنسان مقام پر مقیم ہیں۔ جہاں استری جاتی کا گزر نہیں ہے۔ آپ ہیں سوامی نرائن فرقے کے گوروشری پرکھ سوامی شاستری شری ،لندن کے سارے اخباروں نے ان کی تصویریں چھاپی ہیں۔ خشخشی داڑھی۔ سر پر زعفرانی پگڑی۔ صحت ماشاءاللہ اچھی بلکہ زیادہ ہی اچھی۔ چنگا چوسا کھاتے ہوں گے۔

ہائے اس دنیا میں کیسے کیسے لوگ ہیں۔ سوامی جی کی عمر دم تحریر ۶۵ سال ہے اور ۱۷ برس کے تھے جب یہ گورو بنے اور وہ دن اور آج کا دن برہمچریہ کے مارے عورت کی شکل دیکھنے کے روادار نہیں۔ حالانکہ سترہ برس کی عمر جوانی کی راتوں اور مرادوں کے دنوں کی عمر ہوتی ہے۔ ہندوستان میں بہت سے لوگ تو اس وقت دو تین کی حد تک صاحب اولاد ہو چکے ہوتے ہیں اور اندرا گاندھی کے زمانے میں بعضوں کی تو نس بندی تک کر دی جاتی تھی۔ دور کیوں جائیے ہم اپنا ہی مقابلہ شری سوامی جی سے کرتے ہیں کہ ہمیں نادم ہونا چاہیے یا خوش ہونا چاہیے کیونکہ سوامی جی نے سترہ کی عمر کے بعد سے عورت پر نظر نہیں ڈالی اور ہم نے سترہ برس بلکہ اس سے پہلے سے شروع کر کے کسی اور چیز کو در خور اعتنا نہ سمجھا عورت پر نہ صرف نظر ڈالی کبھی کبھی اچھی لیکن زیادہ تر ویسی جیسی ڈالنی چاہیے بلکہ اسے اعصاب تک پر سوار کر لیا۔ جس کی شکایت علامہ اقبال مرحوم تک کو ہوئی۔ حالانکہ قرائن کہتے ہیں ایک زمانے میں خود ان کے اعصاب کے تقاضے زیادہ مختلف نہ تھے۔ کسی کی گود میں بلی دیکھ لیتے تھے تو اس پر نظم لکھ دیتے تھے۔ بلی پر نہیں۔ وہ تو بے چاری معصوم چیز ہے جس پر زیادہ سے زیادہ ہاتھ پھیرا جا سکتا ہے ، بلکہ اس پر آپ سمجھتے ہیں نا۔

سوامی جی جمبو جیٹ طیارے میں آئے اور اکانومی کلاس میں ہماشا کے ساتھ نہیں، فرسٹ کلاس میں بیٹھ کے آئے۔ یہ بھی ہندوستان میں روحانیت کے لوازم میں سے ہے۔ مشہور مصنف ویدمہتہ نے پچھلے دنوں گاندھی جی پر ایک کتاب لکھی ہے جس کی آج بھی بڑی تعریف ہو رہی ہے خود انہوں نے گاندھی جی کی بڑی تعریف کی ہے بس ایک دو باتیں لکھ گئے ہیں جو ہم بوجہ مہاتما جی کے احترام کے لکھنے کی جرات نہ کرتے۔ ایک یہ کہ ان کو غریبی کی حالت میں رکھنے پر بڑا پیسہ خرچ کرنا پڑتا تھا۔ مثلاً" سفر تھرڈ کلاس میں کرتے تھے۔ بکری سمیت تو پورا ڈبہ ریزرو ہوتا ہے۔ سیکنڈ یا فرسٹ کلاس کی سیٹ اس سے سستی رہتی۔ پھر محض یہ آزمانے کے لیے کہ انہوں نے اپنے نفس کو کچل دیا ہے۔ جوان جہان لڑکیوں کو ساتھ لٹاتے تھے۔ ہماری پرانی داستانوں میں ایسے موقع پر ہیرو نامحرم لڑکی کے ساتھ لیٹنے کے موقع پر رفع شر کے لیے درمیان میں تلوار رکھ لیتا تھا۔ لڑکی کے جز بز ہونے کی پروانہ کرتا تھا۔ گاندھی جی تلوار کیا چھڑی تک درمیان میں نہ رکھتے تھے، بس اپنی روحانیت کے سر پر شیطان کے شر سے محفوظ رہتے تھے۔ اس

معصوم لڑکی کو بھی جس کی روحانیت مہاتما جی کے عشرِ عشیر بھی نہیں ہوتی تھی ،کوئی اور گھر ڈھونڈنا پڑتا تھا۔ ایک زمانے میں ایک اردو شاعر کی نظم پڑھی تھی- یہ ان مصرعوں پر ختم ہوتی تھی

میں کنوارا ہی رہا

کاش میرا باپ بھی

...... ہمیں معلوم نہیں- ان سوامی جی کو بھی افسوس ہوتا ہے یا نہیں کہ میرے باپ بھی سوامی نرائن فرقے کے برہمچاری کیوں نہ ہوئے -اگر وہ ناخلف نہیں تو ایسا احساس ہونا ضرور چاہیے- اس وقت سوامی جی کے چیلوں کی تعداد دس لاکھ بتائی جاتی ہے- ان میں کچھ ایسے ضرور ہوں گے جو اندھیرے اجالے میں چوکتے نہ ہوں گے- تاہم ایک بڑی تعداد نے از خود اپنی نفسانی نس بندی کر رکھی ہے- اے کاش اندرا گاندھی ڈاکٹروں کو مخلوق کے پیچھے لگانے کی بجائے سوامیوں کو لگائیں اور جبری نس بندی کا الزام اپنے سر نہ لیتیں- ممکن ہے اس وقت تک خود وہ بھی قائل ہو گئی ہوں کہ سنجے جیسے نونہالوں کو وجود میں لانے کی نسبت سوامی نرائن فرقے کا پیروکار رہنا بہتر ہے- سنجے گاندھی کو تو ہم ناخلف نہیں کہہ سکتے- ان کے بزرگوں کو اس لحاظ سے ناخلف کہا جا سکتا ہے- بہر حال بات سوامی جی کی ہے جو انگریزوں کو روحانیت سے مالا مال کرنے کے لیے اگست تک کے لیے برطانیہ آئے ہوئے ہیں- ہزاروں لاکھوں لوگ اور بھی آتے ہیں لیکن اس سے برعکس مقاصد لے کر ہماری سمجھ میں نہیں آتا کہ دونوں قسموں کے لوگوں میں سے کس سے خطاب کر کے کہیں کہ ع

ہائے کم بخت تو نے پی ہی نہیں

کیونکہ ہمارا مسلک بابا شراب خوردن و بہ زاہد نماز کردن کا ہے- ہم نے ایک بار لکھا تھا کہ ہم فلموں میں بے حیائی کے بہت خلاف ہیں-ایک فلم اس قسم کی تھی چنانچہ ہم سارا وقت نظریں فرش پر گاڑے کان ہی کان میں نکالے سنتے اور منہ ہی منہ میں لاحول پڑھتے بیٹھے رہے- جب فلم ختم ہوئی تو ایک صاحب نے جو ہمارے پاس بیٹھے تھے ہم سے کہا- حافظ جی آپ کو باہر چھوڑ آؤں- جی تو چاہا کہ اس کی خوب سی خبریں لیں کہ اندھے تو تم ہو جو ایسی شرمناک فلمیں دیکھنے آتے ہو- ہم اندھے نہیں- ہماری آنکھیں نورِ بصیرت سے روشن ہیں- پھر درگزر کیا کہ عامی لوگ انہی کی حمایت کریں گے- ہمیں معلوم نہیں سوامی جی پر بھی لوگوں نے ایسا گمان کیا ہے یعنی ان کو آنکھوں کا معائنہ کرانے اور ممیرے کا سرمہ استعمال کرنے کا مشورہ دیا ہے یا نہیں-

☆☆☆☆☆

# کیلے دکیلے کا خدا حافظ

آپ نے کبھی کیلا دیکھا ہے۔ کھایا ہے۔ کھایا نہیں تو کبھی اس پر پھسلے ضرور ہوں گے۔ پھسلتا بھی آدمی اچھی چیز پر ہے۔ ہماری مثال لیجئے۔ جہاں اچھی صورت دیکھی، بری طرح اس پر پھسل گئے۔ جو اچھی صورت پر نہیں پھسلتے، پیسے پر پھسل جاتے ہیں۔ ظاہر ہے پیسہ بھی اچھی چیز ہے بلکہ انصاف یہ ہے کہ اچھی صورت سے زیادہ اچھی چیز ہے کیونکہ پیسہ ہے تو اچھی صورت بھی اس سے حاصل کر سکتے ہیں جبکہ اچھی صورت بعض اوقات پیسے کے نقصان کا باعث بن جاتی ہے۔ بہر حال مقصود گفتگو کا یہ کہ کیلے کو کسی طرف سے دیکھئے، کسی طرف سے کھایئے، کسی طرف سے اس پر پھسلئے، اچھی چیز ہے اور بھی پھل ہیں زمانے میں کیلے کے سوا لیکن انہیں محض دیکھ سکتے ہیں یا زیادہ سے زیادہ دکھا سکتے ہیں، ان پر پھسل نہیں سکتے۔

برطانیہ کے ایک اخبار نے ایک لمبا چوڑا مضمون چھاپا ہے جس میں برطانیہ کی معاشی بدحالی کی وجہ آخر دریافت کر لی ہے۔ اس سے پہلے ایک پرانا لطیفہ سنیئے۔ ٹریفالگر اسکوائر میں ایک لمبی لاٹ کے اوپر نیلسن کا بت ہے۔ امیر البحر نیلسن کا شمار برطانیہ کے قومی ہیروؤں میں ہوتا ہے۔ اس نے کیا کیا تھا وہ ہم بھول گئے ہیں کیونکہ اس کے کارنامے ہم نے میٹرک کی جماعتوں میں پڑھے تھے اور امتحان کا نتیجہ نکلتے ہی فراموش کر دیے تھے۔ بہر حال اگر وہ ہیرو نہ ہوتا تو اس کا بت اتنی نمایاں جگہ پر کیوں نصب کرتے۔ اتفاق سے ایک غیر ملکی سیاح ادھر آ نکلا اور اس نے بت کی طرف اشارہ کر کے ایک انگریز سے پوچھا کہ یہ کون ذات شریف ہیں۔ اس نے چھاتی پھلا کر کہا۔ یہ نیلسن کا مجسمہ ہے۔ وہ کوئی سادہ لوح تھا بولا۔ نیلسن کون۔ انگریز نے بہت حیران ہو کر کہا۔ نیلسن کو نہیں جانتے۔ آج جو کچھ تم اس ملک میں دیکھ رہے ہو اسی کی بدولت تو ہے۔ اس کا اشارہ تو ضرور برطانیہ کی عظمت وغیرہ کی طرف ہو گا لیکن سیاح کا رجحان اقتصادیات کی طرف زیادہ تھا۔ چچ چچ کر کے ملامت کے لہجے میں انگریز بہادر سے کہنے لگا کہ سارا الزام ایک آدمی کے سر ڈال دینا زیادتی کی بات ہے۔

اب آیئے بر سر مطلب۔ اس اخبار نے برطانیہ کی معاشی بدحالی کا سارا الزام کیلے کے سر ڈال دیا ہے۔ یہ بھی ایسی ہی زیادتی ہے۔ ایسے میں ہمارے ہاں طویلے کی بلا بندر کے سر ڈالنے کا محاورہ ہی ہے حالانکہ بندر اور کیلے میں کوئی نسبت نہیں سوائے اس کے کہ بندر بھی کیلا شوق سے کھاتا ہے۔ آخر انسان کا مورث اعلٰی ہے۔ ہم نہ مانیں انگریز تو مانتے ہیں۔

بہر حال انگریز کیلا رغبت سے کھاتا ہے اور تھوڑا بہت نہیں سال کے سال تین لاکھ ٹن ہڑپ کر جاتا ہے اور یہ سارے کا سارا باہر سے آتا ہے۔ انگریز کے ہاں بہت سی چیزیں ہوتی ہیں۔ جمہوریت کے باوجود بادشاہت تک ہوتی ہے۔ لیکن کھانے کی زیادہ تر چیزیں باہر سے آتی ہیں۔ معلوم ہے کھانے کی چیزوں کی درآمد پر انگریز سالانہ کتنے پیسے خرچ کرتا ہے۔ ساڑھے چار بلین پونڈ۔ ملین نہیں کی فی زمانہ امریکیوں کی مہربانی سے معمولی چیز ہو گئی ہے بلکہ بلین۔ مساوی ایک سو ملین۔ اگر ہمارا حساب ٹھیک ہے تو یہ ۴۵ کروڑ پونڈ بنتے ہیں جو پونڈ سستا ہونے کے باوجود ہمارے سکے میں سات ادب ۶۵ کروڑ روپے کے برابر ہے جس کا نصف بھی بہت ہوتا ہے۔ اس درآمد کے باعث برطانیہ کا توازن ادائیگی ڈانواڈول بلکہ اکثر خسارے کی طرف رہتا ہے اور ورلڈ بنک کے سامنے کشکول پھیلانا پڑتا ہے۔ ظاہر ہے کھانے کی چیزیں مکھن وغیرہ تک باہر سے آئیں گی تو مہنگی بھی ہوں گی۔ چنانچہ غذائی اشیاء کی مہنگائی کے باعث یہاں کے گھروں میں بابا کار بھی مچتی ہے۔ کارٹون میں مبالغہ تو ہوتا ہی ہے لیکن ذرا یہ کارٹون

دیکھئے کہ چار آدمیوں کی سیٹ پر بس میں آٹھ آدمی بیٹھے ہیں۔ بچاروں کی فاقے کرتے ہڈیاں نکل آئی ہیں اور کنڈکٹر جو خود جانے کس چکی کا پسا کھاتا ہے محظوظ ہو کر کہہ رہا ہے کہ خدا کی شان ہے کبھی اس سیٹ پر تین آدمی پھنس کر بیٹھا کرتے تھے۔

اخبار والے نے حساب لگایا ہے کہ ۱۹۷۶ء میں پانچ کروڑ پونڈ یعنی پچاس کروڑ روپے کا کیلا آیا۔ کیوں آیا۔ کیا ہم کیلے کے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ہمیں تو چائے بھی بند کرنی چاہیے تھی جو ہماری خوشحالی کے دنوں کی یادگار ہے۔ جب سلطنت پر سورج غروب نہیں ہوا کرتا تھا۔ مقبوضات سے مفت آجاتی تھی۔ لیکن اب زمانہ بدل گیا ہے۔ سلطنت کی بات تو کیا کیجئے کہ رفت گزشت ہوئی۔ اب تو کبھی کبھی اندرون ملک بھی سورج طلوع نہیں ہوتا پھر یہ کہہ کر چائے تو ہم نہیں چھوڑ سکتے کیونکہ اس کے بغیر کوئی دفتر نہیں چل سکتا ،فیکٹری نہیں چل سکتی اور کافی اس سے زیادہ مہنگی ہے لیکن کیلے کی درآمد پرتگال اور یونان نے بند کر دی ہے تو ہم بھی کیوں نہ کریں۔ اس کا ذائقہ بھی کچھ ایسا نہیں۔ یوں لگتا ہے جیسے بھیگا ہوا بلاٹنگ پیپر منہ میں رکھ لیا جائے۔ تھوڑا سا میٹھا ڈال کر اس سے زیادہ غذائیت تو ہمارے آلو میں ہوتی ہے وغیرہ وغیرہ۔ ہمیں پرتگال اور یونان کی معیشت کا زیادہ علم نہیں لیکن خیال یہ ہے کہ وہ کیلا نہ کھانے کے باوجود بہت مضبوط نہیں ہے۔ برطانیہ سے بہتر نہیں ہے۔ پھر نزلہ اس عضو ضعیف پر گرانے کا فائدہ۔

اب سوال یہ ہے کہ جن ملکوں کی معیشت کا دارومدار بڑی حد تک کیلے کی برآمد پر ہے وہ کیا کریں۔ اخبار والے نے اس میں بھی خوبی کا نکتہ دریافت کر لیا ہے کہ وہاں سے کیلا نہ آئے گا تو وہاں کے لوگوں میں غریبی اور بدحالی پھیلے گی اور وہاں انقلاب آئے گا اور مساواتی نظام رائج ہوگا لیکن لکھنے والوں نے دو نکتے نظر انداز کر دیے ہیں۔ ایک تو یہ کہ انقلاب والے ملکوں میں بھی آدمی سارا وقت کیلا کھا کا گزارہ نہیں کر سکتا اور دوسرا یہ کہ انقلاب اچھی چیز ہے تو اسے اپنے ہاں کیوں نہ لایا جائے بلکہ کیلے اور دوسری برآمدات کو گھٹانے کی بجائے دگنا چوگنا کر لیا جائے معاشی بدحالی جلد نقطۂ عروج کو پہنچے گی اور انقلاب اور مساواتی نظام کل کے آتے آج آئیں گے۔



☆☆☆☆☆

# دانت کا درد

ایک ان ہی کا بھلا ہو ہمیں منظور نہیں

یہ کیسے مسیحا ہیں ، دوا کیوں نہیں دیتے

یہاں اخبار میں کسی کا مراسلہ چھپا ہے کہ صاحب اگر کسی کے دانت میں ہفتے یا اتوار کو جب ڈاکٹروں کی چھٹی کا دن ہوتا ہے ، درد اٹھے تو وہ کیا کرے۔ یہاں اسپتال ضرور ہیں جو ایمرجنسی کے کیس لیتے ہیں لیکن وہ بھی کہتے ہیں کہ آپ کا جبڑا ٹوٹ گیا ہو تو بسم اللہ آیئے۔ دانت کا درد کوئی ایمرجنسی نہیں ہے اسے ہم قبول نہیں کرتے۔

ایک بار ہم نے اپنے ملک میں کسی اسپتال میں یہ لکھا دیکھا تھا کہ یہاں ۹ بجے سے پانچ بجے تک کتوں کے کاٹے کا علاج ہوتا ہے۔ ہم نے لوگوں کو مشورہ دیا تھا کہ وہ خود کو کتوں سے صرف ان ہی اوقات کے اندر کٹوائیں کہ یہ ان ہی کے مفاد کی بات ہے ، کٹوانے والوں کے مفاد کی کتوں کے مفاد کی نہیں۔ پھر کسی بھلے مانس نے سوال اٹھایا کہ یہ مشورہ کتوں کو دینا چاہیے کہ وہ صرف ان اوقات کے اندر کاٹیں۔ لیکن اس میں چند در چند قباحتیں تھیں۔ سارے کتوں کو گھڑیاں یا ٹائم پیس فراہم کرنے پڑتے یا روزانہ نو بجے اور پانچ بجے توپ چلانی پڑتی یا سائرن بجانا پڑتا پھر بھی کوئی ضروری نہیں کہ کتے بات سمجھتے۔ اخباروں میں اعلان کیا جا سکتا تھا ، پوسٹر چھاپے جا سکتے تھے لیکن مشکل یہ ہے کہ ہمارے ہاں کے بہت سے کتے تعلیم یافتہ نہیں ہیں جس ملک میں اٹھارہ فیصدی انسانوں کی تعلیم کی اوسط ہو اس میں کتوں کی تعلیم کا زیادہ بندوبست مشکل ہے۔ ہم کبھی وزیر تعلیم بنے تو ادھر توجہ کریں گے۔ یہ بات نہیں کہ سبھی کتے ان پڑھ ہوتے ہیں جن لوگوں نے دکانوں پارکوں کے باہر نوٹس لگا رکھے ہیں کہ یہاں کتوں کا داخلہ منع ہے۔ وہ بیوقوف نہیں ہیں۔ ہم نے خود بعض کتوں کو دیکھا ہے کہ دم لہراتے ذوق وشوق سے آئے اور جہاں یہ نوٹس دیکھا ، پابند قانون شہریوں کی طرح اپنا سامنہ لے کر اور دم ڈھیلی کرے واپس چلے گئے۔

پس ہم یہاں ولایت کے مریضوں کو مشورہ دیں گے کہ ہفتے کو دانت کا درد نہ اٹھنے دیں پیر کا انتظار کریں۔ بلکہ منگل کا یہاں یہ دستور نہیں کہ آپ بیمار ہوئے تو اٹھ کے قارورے کی شیشی لے کر حکیم کے پاس یا ڈاکٹر کے پاس چلے گئے۔ یہاں فون کر کے پہلے اپوائنٹمنٹ لیجئے۔ ہمارے ساتھ کئی بار ہو چکا ہے کہ شدید درد اٹھا یا کھانسی لاحق ہوئی ، گلا سوج گیا۔ ہمارے ڈاکٹر کی سیکرٹری نے بہت کہا کہ کل تک حالت اور بگڑ جائے گی ۔ لیکن اصول اصول ہے۔ ہمارے ملک کی طرح بے اصولی نہیں کہ ڈاکٹر نے بے وقت بھی دیکھ لیا اور دوا دے دی۔ پھر یہاں ڈاکٹر کے پاس دوا نہیں ہوتی۔ صرف اسٹتھکوپ اور مشورہ ہوتا ہے۔ پرچی لکھ دیتا ہے کہ فلاں اسپتال جاؤ اور ایکسرے کراؤ اور پھر فون کر کے وقت لے آؤ یا کیمسٹ سے یہ دوا بنوا لو۔ جب ہفتہ یا اتوار ہوتا ہے تو یہ بیمار سخت لاچار ہوتا ہے۔ ع

جو جل اٹھتا ہے یہ پہلو تو وہ پہلو بدلتا ہے

ہمارے ہاں عطائیوں کا دم غنیمت ہے کہ ڈاکٹر کی چھٹی ہو تو مریض کی دستگیری کرتے ہیں۔ کبھی کبھی تو اس کا ہاتھ پکڑے پکڑے اسے قبرستان تک پہنچا آتے ہیں۔ لیکن عام حالات میں مریض کا اطمینان ہو جاتا ہے کہ دوا تو ملی۔ آگے شفا اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ دینے والے نے گڑ

نہ دیا۔ گڑکی سی بات تو کی۔

دانت کا درد بڑی ظالم چیز ہے لیکن دانت کا ڈاکٹر اس سے بھی ظالم چیز ہے۔ ہم یہاں کی بات کر رہے ہیں ، اپنے ملک کی نہیں۔ جہاں دانت نکالنے کے لیے ڈاکٹر کی ضرورت نہیں۔ لوگ فٹ پاتھ پر کھڑے کھڑے زنبور ڈال کر نکال دیتے ہیں اور جہاں لکڑ ہضم پتھر ہضم قسم کے منجن ہر جگہ دستیاب ہیں۔ یہاں ہمارے ایک دانت میں تکلیف ہوئی ، ہم اس کے پاس گئے۔ یہاں کے دانتوں کے ڈاکٹر دوا وغیرہ نہیں جانتے۔ ہمیں تب ہوش آئی جب انہوں نے ایک ساتھ ہمارے تین دانت نکال کر سامنے رکھ دیے۔ ہم نے کہا ان دو کا کیا قصور ہے۔ ان میں تو درد نہیں ہوتا تھا ، ڈاکٹر تھا ، دور اندیش قسم کا بولا آج نہیں تو پھر کبھی ضرور ہوتا۔ اب سن کرنے کے ایک انجکشن لگانا پڑتا۔ آپ کو تکلیف ہوتی۔ ہم قائل ہو گئے۔ بلکہ ہونا پڑا کیونکہ اس کے بغیر چارہ نہ تھا۔ دانت تو وہ دوبارہ ہمارے جبڑے میں ٹھونک نہ سکتا تھا۔

ہم لکھ چکے کہ یہاں عربوں کی ریل پیل ہے۔ ہمارا محلہ عین مرکزی لندن میں آکسفورڈ اسٹریٹ کے پاس ہے۔ شام کو پوری سڑک پر مرد ، بچے ، بوڑھے چوغے پہنے سڑک پر گھومتے اور دکانوں میں خریداری کرتے نظر آتے ہیں اور عورتیں کالے برقعے پہنے ، ناک پر چونچیں لگائے یا بغیر برقعے کے دروازوں کھڑکیوں ، سیڑھیوں میں کھڑی دکھائی دیتی ہیں۔ ہم نے آج کل عربی پڑھنی شروع کر دی ہے۔ آخر لندن میں رہنا ہے چونکہ عرب کا مطلب کروڑ پتی ہوتا ہے لہذا ہر چیز کے دام چڑھ گئے ہیں اور ڈاکٹروں کی بھی چاندی ہوگئی ہے بلکہ سونا کہیے حتی کہ متحدہ عرب امارات کے میڈیکل اتاشی ڈاکٹر جمعہ بلال نے کل خبردار کیا کہ اگر ڈاکٹروں نے لوٹ کھسوٹ جاری رکھی تو ہمارے ہاں کے لوگ علاج کے لیے دوسرے یورپی ممالک جرمنی وغیرہ جانے لگیں گے۔ جب سر پھوڑنا ٹھہرا۔ ع

ع تو پھر اے سنگدل تیرا ہی سنگ آستاں کیوں ہو۔

ڈاکٹر بلال نے بتایا کہ دانتوں کے ایک ڈاکٹر نے ایک عرب مریض کو ساڑھے تین ہزار پونڈ کا بل دیا اور ایک ظالم نے تو دس ہزار پونڈ یعنی ہمارے ایک لاکھ ستر ہزار روپے کا بل بنا دیا۔ ڈاکٹر بلال نے کہا کہ یہاں کے عام ڈاکٹر ایسے دندان شکن بل نہیں دیتے۔ جتنا دانتوں کے ڈاکٹر دیتے ہیں۔ اگر کسی کو دل کا عارضہ ہو تو اس کی سرجری کا بل اس سے تہائی یا چوتھائی ہوتا ہے۔

ہمارا مشورہ آج تک کسی نے مانا نہیں ورنہ ہم یہاں آنے والے مریضوں کو مشورہ دیتے کہ وہ اپنے دل کا علاج کرا لیں۔ خواہ درد ان کے دانت ہی میں کیوں نہ ہو کیونکہ سستا پڑے گا اور جیسا کہ ہمارے دندان ساز نے ہمیں دلاسا دیا تھا۔ ہم بھی کہیں گے کہ دل میں آج نہیں تو کل درد ہو سکتا ہے۔ آج کل دل کی بیماریاں عام ہیں۔ پس کیوں نہ آج ہی دور اندیشی سے کام لیا جائے۔ دانتوں کا کیا ہے۔ ہوئے ہوئے ، نہ ہوئے ، نہ ہوئے۔ آخر بعض جانور بغیر دانتوں کے بھی ہوتے ہیں مثلا ، " مثلا" ہمیں اس وقت صرف جونک یاد آتی ہے اور بھی ہوں گے۔ حکمت یعنی علم طب میں دور اندیشی بڑی ضروری چیز ہے۔

ایک صاحب کے پیٹ میں درد تھا۔ انہوں نے فرمایا۔ جلی ہوئی روٹی کھالی تھی۔ انہوں نے ان کی آنکھ میں دو دو قطرے دوا کے ڈال دیے۔ مریض نے کہا حضرت درد تو پیٹ میں ہوتا ہے۔ حکیم صاحب نے کہا کہ آنکھوں کا علاج مقدم ہے۔ کیونکہ تجھے یہ نظر نہیں آیا کہ روٹی جلی ہوئی ہے۔ بیماری میں دور اندیشی کے اور بھی مقامات آتے ہیں ایک صاحب نے کہ بیمار تھے اپنے نوکر کو بھیجا کہ حکیم صاحب کو لے آؤ۔ وہ حکیم صاحب کو لے آیا اور دو اور آدمیوں کو بھی جن میں ایک کی بغل میں کپڑے کا تھان اور دوسرے کے کاندھے پر پھاوڑا تھا۔ مریض نے کہا یہ تو حکیم صاحب ہوئے۔ ان دو صاحبوں کی تعریف۔ نوکر بولا۔ حضور یہ کفن سینے والے ہیں اور یہ گورکن ہیں۔ یوں تو حکیم صاحب بڑے صادق ہیں اور ان کے ہاتھ میں شفا ہے۔ پھر بھی دور اندیشی اور احتیاط کا تقاضا تھا کہ.........

# آغاز تاریخ انگلستان کا

## جدید اردو ریڈر ،حصہ دوم

عزیز طالب علمو! آؤ آج تاریخ انگلستان کا مطالعہ کریں۔

انگلستان کی تاریخ کا کچھ مطالعہ ہم نے ہائی اسکول کے دنوں میں بھی کیا تھا۔ لیکن جلد ہی بیزار ہو گئے تھے کیونکہ اس میں اتنے سارے ایڈورڈ اور جارج اور ہنری آتے ہیں کہ ان کو ایک دوسرے سے الگ کرنا دشوار ہو جاتا ہے جیمس اور چارلس اور رچرڈ اور جان وغیرہ اس پر مستزاد اور ملکائیں اس کے علاوہ۔ انگریزوں کو بادشاہ تو ملتے تھے لیکن ان کے نام نہیں ملتے تھے۔ لہذا ایک دو نام لے کر ان پر نمبر شمار ڈالتے رہتے تھے -ہمارے ہاں ہمنامی کا چکر زیادہ نہیں۔ یوں خاندان مغلیہ کے آخری دنوں میں ایک آدھ اکبر شاہ یا اکبر ثانی ہوا یا ایک دو سال عالم یکے بعد دیگرے ہوئے۔ ورنہ بادشاہ کیسا بھی ہو نام اس کے لیے ڈھونڈ ڈھونڈ کر عمدہ اور فصیح و بلیغ لاتے تھے۔ فرخ سیر، رفیع الدولہ ، رفیع الدرجات وغیرہ -انگلستان کے بادشاہوں میں بہت سے جارج ایڈرڈ اور ہنری ہونے کا نتیجہ یہ ہے کہ کارنامے بیان کرنے لگیں تو وہ کیے ہوتے ہیں کسی داڑھی والے نے اور پکڑا جاتا ہے مونچھوں والا۔ آپ نے انگلستان کے بادشاہوں کی تصویریں دیکھی ہوں گی۔ ان میں کئی داڑھیوں والے تھے۔ کئی محض مونچھوں والے اور بعض صرف سر پر پٹے رکھتے تھے وہ بھی ہمیشہ اصلی نہیں بلکہ اکثر مصنوعی ان میں ہنری ہشتم کی آٹھ بیوائیں تھیں لیکن اس سے یہ قیاس کرنا غلط ہوگا کہ اس وجہ سے وہ ہشتم کہلاتا تھا اور ہنری ہفتم کی سات اور ہنری ششتم کی چھ زوجائیں ہوں گی۔ بعضوں کو تو ایک بھی نصیب نہ ہوتی تھی۔ ایڈورڈ ہشتم ہی کو لیجیے بے چارے کو ایک بیوی کرنے کے لیے اپنا تخت تک چھوڑنا پڑا۔ وہ بھی امریکن اور پہلے سے بیاہی نکا حی۔ ہمارے اور انگلستان کے بادشاہوں میں ایک فرق یہ بھی ہے کہ انگلستان کا ایک ایک بادشاہ بیک وقت کئی کئی جگہ دفن ہے، سر کہیں، دھڑ کہیں، کان کہیں ناک کہیں ،دل کہیں ،کلیجہ کہیں وغیرہ وغیرہ۔ مقصود یہ تھا کہ مختلف جگہ ان کی مغفرت کی دعائیں کی جا سکیں۔ ان میں سے بعض کے اعمال بھی ایسے تھے کہ ایک آدھ جگہ مغفرت کی دعا کافی نہ پڑی۔

تاریخ انگلستان میں ہمیں زیادہ گہرا جانے کی ضرورت نہیں۔ خود انگریز بھی زیادہ گہرا نہیں جاتے۔ بلکہ کوئی بھی قوم اتنا گہرا نہیں جاتی جتنا ہم جاتے ہیں کہ بعض اوقات باہر نکلنا دشوار ہو جاتا ہے کوئی کنڈا پھینک کر نکالے تو نکالے۔ دراصل کئی صدیاں تو اس ملک میں طوائف الملوکی کی رہیں۔ یہ نہیں کہ طوائفوں کا راج تھا بلکہ جس کی لاٹھی اسی کی بھینس کا معاملہ تھا۔ بھینس اس ملک میں زیادہ نہ تھیں۔ اب بھی نہیں لیکن لاٹھیاں خاصی تھیں۔ یا پھر شمالی یورپ کے وائی کنگ سر پر سینگ لگا کر (تاکہ کوئی ان کو گدھا نہ سمجھ لے) اور ہاتھوں میں کھانڈے لے کر ہر طرف خون خرابہ کرتے پھرتے تھے۔ ان دنوں یہاں کوئی اینک پاول نہ ہوتا تھا۔ نہ نیشنل فرنٹ کا زور تھا لہذا نہ صرف باہر سے کام یا مزدوری یا لڑائی کے لیے آنے والوں پر کوئی پابندی نہ تھی۔ بلکہ یہاں کے لوگ انہی میں سے بعض کو بڑے ذوق وشوق سے بادشاہ بناتے تھے اور اس کو سر آنکھوں پر بٹھاتے تھے -جہاں تک ہمارا مطالعہ ہے انگلستان میں صحیح النسل انگریز بادشاہ کوئی بھی نہیں ہوا۔ یا تو ڈین یعنی اہل ڈنمارک نے راج کیا یا نارمن یعنی نارمنڈی کے -فرانسیسی آئے یا جرمنوں نے حکمرانوں کی انگلستان کا خود خاندان بھی جرمن نسل کا ہے انگلستان والے حسب نسب کے معاملے میں بھی عموما

